موجبِ عذاب نہیں کہ ان کے ذریعہ اللہ سے تمسخر کیا گیا۔

(مؤطا امام مالک۔ دارقطنی۔ طحاوی۔ مبحث طلاق)

اسے ابن عباسؓ کے چھ شاگرد نقل کرتے ہیں۔

④ طحاوی ایک اور واقعہ نقل کرتے ہیں کہ ایک بھتیجے صاحب نے چچا کے بارہمیں ابن عبّاسؓ کو بتایا کہ وہ دفعتاً تین طلاقیں دے بیٹھے ہیں۔ ابن عباسؓ نے جواب دیا کہ تیرے چچا نے خدا کی حکم عدولی کی اور شیطان کا پیرو بنا۔ لہٰذا اللہ نے اس کے لیے کوئی راستہ کھلا نہیں چھوڑا۔

⑤ کسی صاحب نے صحبت سے قبل ہی منکوحہ کو تین طلاقیں جھاڑ دیں۔ پھر جی چاہا کہ دوبارہ نکاح کرلیں۔ اب فتویٰ پوچھنے نکلتے ہیں واقعہ کے راوی ابن بکیر بیان کرتے ہیں کہ میں ان کے ساتھ حضرت ابو ہریرہؓ اور حضرت ابن عباسؓ کے پاس گیا دونوں صحابیوں کا جواب ایک ہی تھا۔

"اے شخص تو نے خود ہی اس گنجائش کو ختم کردیا ہے جو تجھے حاصل تھی۔"

یعنی بجائے ایک کے تین دے بیٹھا۔ اب کیا پوچھتا پھرتا ہے۔

(مؤطا امام مالک۔ سنن ابی داؤد)

# فتویٰ حضرت ابوہریرہؓ ⑧

اوپر کی روایت نمبر ۵ سے اور ابن عمرو بن العاصؓ کے فتوے کے ہم رشتہ ابو ہریرہؓ کا فتویٰ علم میں آچکا۔ مزید توثیق مؤطا اور طحاوی میں بیان شدہ روایت سے ہوتی ہے جو اسی کے مثل ہے۔

# فتویٰ حضرت انسؓ ⑨

ایک وقت میں دی گئی تین طلاقوں کے سلسلہ میں حضرت انسؓ بھی یہی فتویٰ دیتے تھے کہ اب حلالہ کے بغیر کوئی صورت تجدید تعلق کی نہیں۔ (طحاوی)

# فتویٰ حضرت مغیرہؓ بن شعبہؓ ⑩

امام بیہقیؒ اپنی سنن میں سند کے ساتھ قیس بن ابی عاصمؓ کا یہ بیان نقل کرتے ہیں کہ میرے



سامنے ایک شخص نے مغیرہؓ سے ایسے شخص کے بارے میں پوچھا جس نے فرطِ غضب میں بیوی کو اک دم سو طلاقیں دے ڈالی ہوں۔ مغیرہؓ نے جواب دیا کہ تین سے تو بیوی حرام ہوگئی اور ۹۷ فالتو ہیں۔

حافظ ابن قیمؒ نے اپنی اغاثۃ اللہفان میں یہ روایت نقل کی ہے اور سکوت اختیار فرمایا ہے کوئی ردّ و قدح نہیں کی۔

# فتویٰ حضرت عمران بن حصینؓ ⑪

ابوبکر ابن ابی شیبہؒ سند کے ساتھ روایت کرتے ہیں کہ صحابیٔ رسول عمران بن حصینؓ سے ایسے شخص کے بارے میں سوال کیا گیا جس نے ایک ہی مجلس میں بیوی کو تین طلاقیں دے دی تھیں۔ انہوں نے جواب دیا کہ یہ شخص گناہ گار بھی ہوا اور اس کی بیوی بھی اس پر حرام ہوگئی۔

اس اثر کو علامہ ترکمانیؒ نے بھی الجوہر النقی میں روایت کیا ہے اور ابن قیمؒ اسے بیہقیؒ کے حوالے سے اغاثہ میں بھی نقل کرتے ہیں۔ انھوں نے سند نقل نہیں کی مگر ردّ و قدح بھی مطلق نہیں کی جس کا مطلب بظاہر یہ ہے کہ سند ان کے نزدیک صحیح تھی اور روایت انہوں نے قبول فرمالی۔

# فتویٰ حضرت عبدالرحمٰن بن عوفؓ ⑫

اور دارقطنی نے صحابیِ رسول حضرت عبدالرحمٰن بن عوفؓ کے صاحب زادے ابوسلمہ سے یہ روایت نقل کی ہے کہ ان کی ماں تماضر بنت الاصبغ کو حضرت ابن عوفؓ نے تین طلاقیں ایک جملہ میں دیں۔ یعنی "تجھ پر تین طلاق"، کہہ کر اپنے سے جدا کیا (ملاحظہ ہو دارقطنی جلد دوم صفحہ ۴۳)

یہ اگرچہ حضرت ابن عوفؓ کا عمل ہے اصطلاحاً اسے فتویٰ نہیں کہتے مگر یہ بھی ظاہر ہے کہ یہ تو فتوے سے بھی زیادہ قوی گواہی ہے اس بات کی کہ وہ اکٹھی تین طلاقوں کے سلسلہ میں وہی رائے رکھتے تھے جو باقی صحابہؓ کی تھی۔ رائے کیا یوں کہیے علم ـــــ یہ تو دراصل قطعی قانونِ شرعی تھا کہ تین اکٹھی دو گے تو تین ہی پڑیں گی۔ اسی کے مطابق صحابہؓ کے فتوے بھی تھے اور ان کا تعلق اجتہاد سے نہیں معلوم و مسلم قانون سے تھا۔